# معمار قوم

انجینئر جناب شبیب اکبر نقوی شبیبؔ جائسی صاحب، حیدرآباد

قوم کے معمار تھے آقا حسن    عالم بیدار تھے آقا حسن
کہتی ہے تحریک بیداری یہی    شیعوں کے سردار تھے آقا حسن
قوم کو راہ ترقی دے گئے    کیسے خوش رفتار تھے آقا حسن
شیعہ کالج کے مؤسس تھے جناب    وقت کے شہکار تھے آقا حسن
خانۂ ایتام کے بانی بھی تھے    کتنا نیکوکار تھے آقا حسن
گفتگو نے جس کی دولت بانٹ دی    ایسے گوہربار تھے آقا حسن
ملت مردہ کو بخشی زندگی    موت سے بیزار تھے آقا حسن
تھے محرک زندہ تحریکات کے    زندگی آثار تھے آقا حسن
دشمنوں کے بھی معین و خیر خواہ    صاحب کردار تھے آقا حسن
وحدت قول و عمل کا مدرسہ    مرجع احرار تھے آقا حسن
بس ترقی ہی ترقی جس میں ہو    ایسا اک سنسار تھے آقا حسن
شیعوں کی جملہ ترقی کے لیئے    واقعی آدھار تھے آقا حسن
کاروان فکر کے لاریب اک    قافلہ سالار تھے آقا حسن
عہد آیندہ نے ثابت کردیا    واقف اسرار تھے آقا حسن
تھے محب و پیرو آل رسول    حق کے پیروکار تھے آقا حسن
اک بشر اور کارہائے بیشمار    دفتر اسرار تھے آقا حسن
ہے شبیبؔ اک یہ بھی وصف آں جناب    شاہ کے غمخوار تھے آقا حسن